آخر میں میں ایک کلاریفکیشن ( Clarification ) اور منسٹر
سے چاہتا ہوں وہ یہ کہ اس بل کا منشا یہ ظاہر کیا گیا ہے کہ چکلوں (Brothels)
میں طوائف بازی اور بدکاری کے اڈوں کی روک تھام کی جائے لیکن ہم دیکھتے ہیں
صرف شہر ہی میں نہیں بلکہ ریاست کے دوسرے حصوں میں بھی اکثر گھروں کوٹھیوں
دیوڑھیوں محلوں اور باسوں میں کئی ایسی لڑکیاں اور عورتیں بند ہیں جنہیں سول
میرج دھرم شاستر اور شرع شریف کے بنائے ہوئے قوانین ازدواج کی خلاف ورزی کرتے
ہوئے بند رکھا گیا ہے میں سمجھتا ہوں اس سے اکثر معزز ارکان بخوبی واقف
ہونگے ان کی مرضی کے خلاف انکے والدین نے ایسے اداروں کو کام میں لاکر
بعض لوگوں کے جنسی خواہشات کو پورا کرنے کے لئے بند کروادیا ہے یہ کوئی چھپی
ڈھکی بات نہیں بعض صورتوں میں ماں باپ سے لڑکیوں کو زبردستی چھین لیا گیا ہے
بعض معاملات میں اپنے روپے پیسے کے زور سے ان سے لڑکیاں حاصل کرلی گئی ہیں
میں خود ایسے والدین سے واقف ہوں جنہوں نے پولیس ایکشن کے بعد مجھ سے کہا تھا
کہ اب تو پولیس ایکشن ہوگیا ہے اب تو اس قسم کا ظلم و استبداد ختم ہونا چاہیے
ہماری عورتیں فلاں فلاں جگہ بند ہیں اللہ انہیں ہمیں واپس دلا دیجئے ایسی لڑکیاں
ہیں جو یہاں کے بڑے بڑے گاؤں اور محلوں میں نوابوں راجاؤں اور مہاراجاؤں اور
دیشمکھوں کے پاس بند ہیں اور یہ لوگ ان سے غیر قانونی طور پر ان کی مرضی کے خلاف اپنی
دلی اغراض کی تکمیل کرتے ہیں اب اگر حقیقی اصلاح چاہتے ہیں تو یہاں کے سب سے
بڑے جاگیردار اور دوسرے بڑے بڑے جاگیرداروں اور راجاؤں کے گھروں کو ٹٹولیے دیکھیے
کہ ان کے یہ اعمال کس قانون یا قاعدہ کے تحت جائز اور واجبی ہیں کیا وہ آپ کے اس
قانون سے بچ نکلیں یا وہ جرم میں آئے ہیں یا نہیں ؟ اگر آئے ہیں
تو انہیں پراسکیوٹ ( Prosecute ) کرکے سزا دینی چاہیے ۔ اگر ایسی
عورتوں کے علم میں یہ بات لائی جائے کہ حکومت اس سلسلے میں قانون بنا رہی ہے
تو میں سمجھتا ہوں وہ کہینگی کہ ہم جن گھروں میں بند ہیں ان کا کیا ہوگا ؟
میں تو کہونگا کہ ایسے گھروں اور کوٹھیوں کو دیکھنا چاہیے جہاں خواصوں کے نام
پر عورتیں بند ہیں انہیں اسی طرح رکھنا کسی طرح بھی جائز قرار نہیں دیا جاسکتا
اگر ایسا ہے تو اس عمل کے مرتکب لوگوں کو ماخوذ کیا جانا چاہیے انہیں سزائیں دینی
چاہیے اور ایسی مظلوم عورتوں کو آزاد کیا جانا چاہیے یہی میری استدعا ہے ۔ اور
میں آنریبل منسٹر سے اسکی صفائی چاہتا ہوں کہ آپ کے اس بل میں کیا ایسا کوئی پراویژن
رکھا گیا ہے ؟

میں زیادہ وقت نہ لیتے ہوئے صرف یہ کہونگا کہ اس بل کا مقصد ہے اس چکلے اور
قحبہ خانوں کی روک تھام ظاہر کیا گیا ہے لیکن ہم دیکھتے ہیں کہ ۱۸ برس سے کم عمر
کی لڑکیوں کی تجارت ہوتی ہے اس کا الزام ہوا ہے ہمارے سماج میں ہم دیکھتے ہیں
کہ سرمایہ دار کے لئے لڑکیاں اور عورتیں بھی ایک کموڈٹی ( Commodity ) کی
؟

کے گھر میں نہیں گھس سکے جب مکمل طور پر شہادت نہیں ہو اور اسکا اطمینان
ہوجائے کہ وہ پبلک ہاوس کے طور پر استعمال کیا جارہا ہے تو مجسٹریٹ یا سپرنٹنڈنٹ
آف پولیس جو وارنٹ جاری کریگا وہ دفعہ کے تحت جاری کیا جائیگا

دفعہ ۶ میں رسکیو ہوم ( Rescue Home ) کے متعلق احکام دیے گئے
ہیں جس لڑکی یا عورت کو ایسے گھر میں رکھا جائیگا جسکو پولیس مناسب سمجھے
یہ عام طور پر خیال کیا جارہا ہے کہ پولیس کے قبضہ میں لڑکیاں لی جائینگی اور
اسطرح وہاں انکے ساتھ بدسلوک ہوگا اور جس سے قانون کا مقصد فوت ہوجائیگا میں
سمجھتا ہوں کہ درمیانی مدت ( Period ) کیلئے یہ انتظام کیا گیا ہے جسکے متعلق یہ
عوام میں شبہ پیدا ہوسکتا ہے اسکے لیے گورنمنٹ رسکیو ہوم ( Rescue Home )
قائم کریگی یا حوالہ کی انجمن یا دوسری کسی انجمن کو ان اغراض کے لیے گورنمنٹ
قبول کرسکتی ہے

دفعہ ۷ پر میں روشنی ڈالنا چاہتا ہوں کہ وہ بہت اہم ہے اور اس کے
متعلق ہاوس میں عام طور پر غلط فہمی پیدا ہوگئی ہے پولیس کو جو اختیارات دیے
جارہے ہیں انکے بارے میں خطرہ محسوس کیا جاتا ہے کہ پراسیکیوشن کا ناجائز استعمال کرے
جسے روکنے کیلئے یہ اختیارات دیے جا رہے ہیں یہ تصور کیا جارہا ہے کہ لڑکیوں کو
[?] درست کرنے کے پولیس کے ہاتھوں میں سونپا جارہا ہے میں سمجھتا ہوں کہ یہ
خیال بنیادی طور پر صحیح نہیں ہے [?] کی جانب سے ہمارے سامنے اس قانون کو
غلط طریقہ پر پیش کیا جارہا ہے

Subsequent treatment of girl committed to suitable custody under S 5 (2)

چلڈرن ایکٹ ( Children Act ) اور دفعہ ۷ کو یہاں لایا گیا ہے جو
بہت اچھی بات ہے یہ اسلیے کیا گیا کہ ایسی لڑکیوں کو جو بے راستہ پر ہیں انہیں
غلط راستہ سے نکال کر ٹھیک ایسی فضا میں رکھا جائے کہ وہ اپنی مابعد زندگی کو اچھی
طرح گزار سکیں یہ کہنا کہ پولیس کے ہاتھ میں جانے سے انکی عصمت پر اور بھی حرف
آئیگا صحیح نہیں ہے براتھلس یا ڈس آرڈرلی ہاوس اس سے سدباب مقصود ہے

دفعہ ۸ میں اس قسم کے لوگ جو عصمت فروشی کی بنا پر اپنا روزگار فراہم کرتے
ہیں انکے لیے سزا مقرر کردی گئی ہے ان سارے دفعات کو پڑھنے کے بعد دماغ پر جو
اثر ہوتا ہے وہ یہ ہے کہ قانون بنانے والے کے پیش نظر ایک تصور تھا کہ لڑکیاں یا
عورتیں پیدائشی طور پر ایسے ماحول میں نہیں جانا چاہتیں بلکہ جب انکا ماحول ایسا
ہوتا ہے تو وہ مجبور ہوجاتی ہیں لہذا قانون کا مقصد یہ ہے کہ ان لڑکیوں کو سزا
دلائے جو ایسا لو سودا کرنا چاہتی ہیں اسلیے پہلے فضا کو سازگار بنایا جائے تاکہ
ماحول کی وجہ سے کوئی بھی مجبور نہ کرسکے قانون ساز یہ سمجھتا ہے کہ لڑکی فطرتاً ایسی
نہیں ہوتی اور یہ جوانی فطرت کا پہلا عنصر ہے جسکو پیش نظر رکھکر قانون بنایا گیا

حرکات بھوک کی خاطر پیٹ کی آگ بجھانے کی خاطر اور مجبوری سے نہیں کیے جاتے ؟
لیکن مرد تو محض اپنی زندگی کے عیش کی خاطر ایسا کرتے ہیں اور اسکو جاری رکھنا
چاہتے ہیں میں پوچھتی ہوں کہ کیا اس قانون میں مردوں کے لیے بھی کوئی سزا ہے؟
قانون بنانے والے مرد ہوتے ہیں کیا اسی لیے مرد کے لیے کوئی سزا نہیں ہوئی ؟
مظلوم عورت ہوئی ہے اسارے ہر جرم اسکے سر تھوپ دیا ہے میں یہ سمجھتی ہوں
کہ کوئی لڑکی کوئی عورت کوئی بہن کوئی ماں جو کہ سب کے پاس ایک ہی دل ہے
اور جو یہ سے ایسے دل سے اس دولت کو جو قدرت نے اسے دی ہے ہرگز کسی کو
دینے کے لیے راضی نہیں ہوتی کسی مجبوری یا بھوک کی خاطر ہی ایسا کرتی ہے ۔
پیٹ کی آگ بجھانے کی خاطر ایسا کرتی ہے لیکن کیا ان مردوں کو جو انہیں لیکر دھندے
چلاتے ہیں اور انہیں مجبور کرتے ہیں کوئی سزا نہیں دیجائیگی ؟ اگر سزا نافذ ہو تو
کیا صرف عورت ہی ہو ؟ پولس کے حوالہ اگر کی جائے تو عورت ہی کی جائے کیا
مرد اس میں شریک نہیں ہے ؟ میں کہتی ہوں کہ اگر عورت گنہگار ہے تو اس میں
مرد بھی برابر کا شریک اور گنہگار ہے اسلیے جو مرد ایسا کام کرتا ہوا پایا جائے
اسکو بھی جو انہیں سمجھتے کی سزا دیجانی چاہیے ۔ عورتیں تو یہ کام مجبوری سے اور پیٹ
کا دوزخ بھرنے کی خاطر کرتی ہیں اس لیے سزا نہیں دیجانی چاہیے جو اپنے گھر میں ماں
بہن رکھتے ہوئے بھی ایسے برے اعمال کے مرتکب ہوتے ہیں یہ ایک نہایت ہی
درد ناک بات ہے مجھے اس قانون سے بالکلیہ اتفاق ہے میں اسکے ساتھ یہ بھی
کہونگی کہ اس قانون کو روبہ عمل لانے کے لیے نہ صرف پولس کا ہاتھ ہونا چاہیے بلکہ
سوشل ورکرس کا تعاون بھی ہونا چاہیے حال میں میں نے ایسی خبریں دیکھی ہیں
کہ پولس جانتی ہے کہ فلاں جگہ ایسا ہو رہا ہے لیکن وہ کچھ کارروائی نہیں کرتی
بلکہ پولس خود اس میں شریک رہتی ہے ۔ ایسی صورت میں اس کیلیے نان افیشل
( Non official ) لوگوں کی کمیٹی بنائی جانا مناسب ہے صرف پولس کے حوالہ
اس قانون کو کردیے جانے کے معنی یہ ہونگے کہ ان کے لیے مزید آمدنی کے ذرائع مہیا
ہوجاسکیں ۔ ( Laughter )

ہوگا یہ کہ جس نے انہیں کچھ دیدیا وہ نہیں پکڑا جائیگا اور جس نے کچھ نہیں دیا وہ
پکڑا جائیگا اسلیے نان افیشل لوگ بھی اس کام میں شریک ہوں اور دلچسپی لیں تو میں
سمجھتی ہوں کہ زیادہ بہتر ہوگا ۔ میرے بھائی شری مخدوم محی الدین نے بتایا کہ اس
میں پولس کا ہاتھ ہونا چاہیے میں انکے اس سجشن ( Suggestion ) سے
متفق نہیں ہوں ایسے معاملات میں عموماً غنڈوں کا ہاتھ ہوتا ہے اگر سوشل ورکرس
( Social workers ) ایسے لوگوں کے مقابل پر جائینگے تو
غنڈوں سے مقابلہ کرنا مشکل ہے اسلیے پولس کا دخل بھی اس میں رہنا بہتر ہوگا ۔
لیکن میں کہونگی کہ محض پولس پر اس کام کو نہیں چھوڑنا چاہیے سوشل ورکرس
کو اس کا اختیار ہونا چاہیے کہ جب انہیں کوئی ایسی بات معلوم ہو تو وہ ساتھ ہی

کرسکیں میں اس بل سے متعلق یہ استدعا کروں گی کہ ایسی عورتوں کے ساتھ ساتھ
ان بھائیوں کو بھی سزا ملنی چاہیے جو ان افعال کے مرتکب ہوتے ہیں اور عورتوں
کو آمادہ کرتے ہیں اگر لالچ نہ دیا جائے تو کون عورت ہوگی جو ایسی حرکت
کرسکتی؟ اگر اس جنس کے خریدنے والے ہی نہ ہوں تو بیچنے والے بھی نہ ہونگے اسلئے
سب سے پہلے سزا کے سزاوار ہمارے مرد بھائی ہیں جب معلوم ہو کہ کسی مرد نے
ایسی بیجا حرکت کی ہے تو اسکو بار بار سزا ملنی چاہیے

*Shri M S Rajalingam* (Warangal) Mr Speaker Sir the legal approach and the mind of the whole Bill has been well portrayed by one of the luminaries from this side That is why I do not feel like repeating over that issue But I would like to divert the attention of the House to certain points which we have missed While I agree fully that it is the highest moral standards of the society that are going to root out this prostitution or debauchery—or anything of that sort I feel Sir that there is one duty cast on us When we are in the process of achieving this perfect stage of society, we as Members of the Legislature cannot sit idle with folded hands It is during this interval that we have to think more of our duties and I think this House has rightly applied its mind to this problem and that is why a Bill of this nature has come

If we peruse the Statement of Objects and Reasons it will be very clear that the immoral traffic of women is going to be checked by this enactment It is the intention of the House to check such things and there is no difference of opinion over this The actual difference of opinion seems to be in interpreting certain facts or tracing the roots of this prostitution as being purely economic We are thinking that it is only poverty that is responsible for prostitution and that is the reason why we are erring in our judgement I am afraid Sir it is not only poverty that is responsible for prostitution but there are also certain psychological sentimental and other factors that are also responsible for this, I am sure, the Bill which is placed before the House has taken all the aspects of the question into consideration

Sir we are under the wrong notion and whenever the word Police is used we identify it in the immoral side of their actions if any Whether we intentionally do it or whether it is due to the logical result of the past repercussions,

I wish to point out that all of us should be conscious of the fact that it police cannot be isolated from the Government I think that Social Service Department is something good and police is bad is a thing which we are not in a position to understand—and which I for one can never understand I am not in a position to isolate the Legislature Executive and the Judiciary from the Government To think on these lines will be doing great injustice in the name of the Government If perhaps a policeman has commited a blunder I must unhesitatingly say that it is in tune with general reflections of the average moral standards of the Society Just as we are bound to reform such a person if he were outside through the social organisation— may it be Mahila Sabha or Social Service Department we have got a moral responsibility even to reform the police We cannot disown these responsibilities when we feel that we cannot disown these responsibilities to say that because a certain portion of this is going into the hands of the police we anticipate and expect untoward incidents of an unimaginable nature is something that does not befit this House I therefore would like to draw the attention of the House once more to this point that it is not only for a good man who by force of impulse and environment has gone wrong that this Bill is being brought in here but it is also for those people who by nature are violent goondaic and immoral and perhaps no amount of reason no amount of goodwill or approach through social organization can check such persons As one of my sisters pointed out it is only the police that can check this and after all when this Bill is going to be a restraint on the organised efforts of certain individuals or bad characters why should we hesitate to support this Bill in toto If we have got any amendment we can consider it on the merit of the issue Just as one or two Members on this side and the other side of the House pointed out punishment should not be confined to particular sex I agree with that view Sir Whoever he may be irrespective of sex punishment should be given We are not hesitant to respond to genuine faults But one thing Sir this sort of isolation and compartmentalisation of psychological imagination or thought is dangerous in running a Government and more so in framing a law I personally admit and feel that we must uphold the Bill with all the dignity and strength that this House commands and pass it in toto Of course with certain amendments if they are to come of such nature that have been already suggested

شری سری پت راؤ تواسکر منسٹر سنکر میں بل پر جنرل ڈسکشن
( General Discussion ) ہوا ایسے میں نے سنا میں سمجھتا
ہوں کہ آنریبل ممبرس کے دلوں میں ایک غلط فہمی ائی ہے جسے دور کرنے کی میں
کوشش کرونگا

آنریبل ممبر حضور نگر کانسٹی ٹیونسی نے اپنی اسپیچ میں بتایا ایک گھٹہ لیا
میں یہ سمجھ سکا کہ وہ سائنٹفک اپروچ ( Scientific Approach )
کا ہے خود انہوں نے بھی کہا یہ اپروچ نہیں یا جب قانون بنایا جاتا ہے تو
اسکے لیگل پوائنٹس ( Legal Points ) کو پیش نظر رکھا جاتا ہے اور
جس مقصد کے تحت قانون بنایا جاتا ہے اس مقصد کو پیش نظر رکھا جاتا ہے مذہبی
اور اخلاقی اصولوں کو جس حد تک قانون میں ایک کیا جاسکتا ہے شریک کیا
جاتا ہے لیکن ہم دل میں یہ غلط فہمی پیدا کرلیں کہ فلاں مذہبی اصول کے خلاف
یہ قانون جاتا ہے اور فلاں اخلاقی اصول کے خلاف جاتا ہے تو یہ بحث مناسب ہوگی
اگر اس نقطہ نظر سے قانون کو دیکھیں تو قانون بنانا مشکل ہو جائیگا قانون کی
ذمہ داری دو طرح سے سمجھی جا سکتی ہے دیوانی اور فوجداری کسی بھی کسی
قانون کے ذریعہ سمجھی پابندی عاید کی جاتی ہے اور اسکی تعمیل کا پابند کیا جاتا ہے
اسکے سوا کوئی سائنٹفک طریقہ ہو سکتا ہے یہ کہا جا سکتا ہے میری سمجھ میں
نہیں آتا سنگین جرائم میں عمر قید کی سزا کا مقصد یہ ہوتا ہے کہ سماج سے برائی دور
ہو اور جرم کا ارتکاب کرنے والے سزا کے خوف سے اس برائی سے باز آئیں جس برائی
کو دور کرنے کیلئے اس بل کو پیش کیا گیا ہے اسکو سول انتظام کے تحت نہیں لیا
جاسکتا اسلئے اسکو دوسرے قانون کے تحت قرار دیا گیا ہے سائنٹفک طریقہ سے غور
کرنے کیلئے یہ دیکھنا ہوگا کہ سماج میں یہ برائی کیسے ہے کہ اس قانون پر اسطرح
غور نہیں کیا گیا اسلئے یہ اپروچ ( Approach ) یہ نقطہ نظر غلط ہے اسطرح
سوچنا غلطی ہے غیر قانونی افعال کو قانون میں لاسکتے ہیں فوجداری طریقہ سے
ذمہ داری عاید کی جا سکتی ہے مذہبی اور اخلاقی اصولوں کے خلاف جو جرم ہوگی
اسکی ذمہ داری عوام قانون کے ذریعہ عاید نہیں کیجاسکتی جن افعال کا اس میں
ذکر ہے انکو اس میں پیش کیا گیا ہے جس بل کو ہاوس کے سامنے پیش کیا گیا
ہے اسکے دو مقاصد ہیں غور سے اس بل کو پڑھا جائے تو معلوم ہوگا کہ جو کوئی
ناجائز فائدہ حاصل کرتا ہے خواہ مرد ہو یا عورت اسکو سزا دینے کے احکام اس میں
موجود ہیں جو لڑکیاں دوسروں کے مجبور کرنے کی وجہ سے راہ راست چھوڑ کر برائی
میں پڑجاتی ہیں انکی اصلاح کیلئے چند احکام مدون کیے گیے ہیں

ان کی اصلاح کی غرض سے چند احکام مدون کیے گیے ہیں اس قانون کے
دو الگ الگ حصے ہیں جنکے دیکھنے سے واضح ہو جائیگا کہ جو مرد ہو یا عورت
دونوں کو اس قانون کے ذریعہ سزا دیجاسکے گی چھوٹی چھوٹی لڑکیوں پر جو ظلم ہورہا

ہے اسکی اصلاح کے لیے بھی اقدام کیا گیا ہے ۔ ان کو اچھی طرح سے حفاظت میں رکھا
جاسکا اور نہ دیکھا جاسکا کہ ان کی اصلاح کس طرح ہو رہی ہے ۔ قانون بنانے کا جو
طریقہ ہوسکتا ہے وہ نہیں ہو سکتا ہے ۔ کریں اور سائنٹفک نظریہ رکھ کر قانون نہیں
بنایا جاسکتا ۔ انسان سماج میں رہتے ہیں ۔ لیکن اس کے لیے محض قانون بنانے سے کچھ
نہیں ہوتا بلکہ اس کے لیے دوسرے سماجی طریقے بھی اختیار کرنے پڑتے ہیں ۔ میں مثال
کے طور پر ہاؤس کے سامنے یہ چیز رکھتا ہوں کہ اگر سائنٹفک طریقہ کو سامنے رکھ کر
قانون بنایا جائے تو تمام قانون تعزیرات کو بدل دینا پڑیگا ۔ اور یہ کہہ دینا پڑیگا کہ
چونکہ اس میں سائنٹفک اپروچ نہیں ہے اس لیے تعزیری قانون غلط ہے ۔ قانون بنانے
کا مقصد یہ ہوتا ہے کہ ایسے افعال کا انسداد ہو ۔ اگر اس کا انسداد نہ ہو تو یہ
قانون کی کمزوری نہیں بلکہ یہ سماج اور دیگر حالات کی وجہ سے ہے ۔ لیکن پھر بھی
قانون کا وجود ضروری ہے ۔ محض قانون سے ہی تمام برائیاں دور نہیں ہو سکتیں ۔ بلکہ
اسکے لیے دوسرے طریقے بھی اختیار کئے جانے ضروری ہیں ۔ اگر یہ کہا جائے کہ تمام
برائیوں کا حل ایک ہی قانون میں مل جانے یا یہ کہنا کہ اگر ایسا نہیں ہے تو یہ غلط
اپروچ ہے یا سائنٹفک طریقہ نہیں ہے تو میں کہونگا یہ قطعاً غلط ہے ۔ قانون اخلاق
حد تک پیش نظر بھی رکھا جاتا ہے ۔ لیکن قانون میں صرف وہی چیزیں لی جاسکتی
ہیں جو لی جانے کے قابل ہوں اور جو چیزیں نہ لی جانے کے قابل ہوں وہ نہ لی
جائیں ۔ ایک اعتراض اس بل پر یہ بھی کیا گیا کہ اس بل کے ذریعہ ایک طرف
عصمت فروشی کی تجارت دبائی جا رہی ہے اور دوسری طرف سزا مقرر کی جا رہی ہے ۔ میں نے
پورا بل پڑھا ہے لیکن کوئی دفعہ اس میں ایسا نظر نہیں آتا جسکے ذریعہ موٹروں کے لیسنس
کی طرح بدکاری کے لئے بھی لیسنس دینا طے کیا گیا ہو ۔ بلکہ جو اس قانونی طور پر
اسکی نہیں ان کو پیش نظر رکھ کر ہی یہ قانون بنایا گیا ہے ۔

میں نے اپنے چند خیالات کو اس لئے پیش کیا کہ تھوڑی سی جو غلط فہمی
پائی جا رہی ہے وہ دور ہو جائے ۔

శ్రీ కె యస్ వరసింహారావు—(ఇల్లెందు)

స్పీకర్, సర్,

ఇప్పుడు మన ముందు బిల్లు నెంబరు 30 ప్రవేశపెట్టబడింది ఇది పూర్తిగా వ్యభిచార నిర్మూలనబిల్లు అనడానికి వీలులేదు ఇది వ్యభిచారాన్ని అదుపులో పెట్టడానికి మాత్రమే తీసుకురాబడినది—అని చెప్పవలసి యున్నది అయితే ఇప్పుడు దీనిని పూర్తిగా వ్యభిచారాన్ని నిర్మూలించుటకు తీసుకురాలేదని ప్రతిపక్షంలోని ఒకరు ఈ బిల్లును గురించి విమర్శిస్తూ, లైసెన్సు (Licence) పొంది వ్యభిచారం చేసుకునే అవకాశం కల్పిస్తున్నారని అంటున్నారు అదొక పొరపాటని ప్రభుత్వపక్షంవారు అంటున్నారు ఈ బిల్లును ఎవరూ ధిక్కరించటంగాని వ్యతిరేకించడముగాని చేయటములేదు ఇది ఏ భావాలతో, ఏ సదుద్దేశాలతో ప్రవేశపెట్టబడిందో

వాటిని అందరూ గౌరవిస్తున్నారు ఈ నీచవృత్తిని నిర్మూలించాలంటే సమాజంలో మార్పులు తీసుకొనిరావడానికి నేటి ఆర్థిక సామాజిక పరిస్థితులను దృష్టిలో పెట్టుకొని దీనిని ఆలోచించాలి వున్నది

అసలు వ్యభిచారము ఎక్కడైతే వుందో అది తీవ్రతగా అభివృద్ధి చెందడానికి కారణాలు ఏమిటి? పునాదులు ఏమిటి? అనేదే మనం స్పష్టంగా చూడాలి ఈ పునాదుల విషయంలో ఏమీ ఆలోచించకుండా వ్యభిచారాన్ని నిర్మూలించడానికి పూనుకుంటే, గడచిన ప్రభుత్వం ఏవిధంగా చట్టాలుచేసి వాటిని అమలు పరచలేకుండా పోయిందో ఇదికూడా అట్లాగే అవుతుంది మనం సమాజంలో సంస్కరణల్ని కోరుతున్నాము కావున మనము సమాజములోని కుళ్ళును తీసివేసి సమాజాన్ని సరియైన మార్గములో పెట్టగలిగిన చట్టాలను నిర్మించాలనేది దృష్టిలో పెట్టుకోవాలి అట్లుగాక మనం నామమాత్రానికి చట్టాలు నిర్మిస్తే ఆ చట్టాలు పరిస్థితులను పరిష్కరించకపోగా ఇంకా అధ్వాన్న పరుస్తవి

అయితే, సమాజాన్ని సరియయిన పద్ధతులలో పెట్టడానికి చట్టాలుచేశామని చెప్పుకోడానికి కాకుండా సమాజాన్ని ఉద్ధరించడానికి పూనుకోవడం అవసరం అది ఏ ఏ పద్ధతులద్వారా పూనుకున్నదీ చెప్పవలసియున్నది ప్రభుత్వపక్షంలో ఒక పెద్ద ఆహారము ఏర్పడింది ఇక్కడ ప్రతిపక్షంవారు ఏది చెబుతున్నా అది ప్రభుత్వ పక్షాన్ని విమర్శించడానికి మాత్రమే చెబుతున్నారను కోవడం జరుగుతోంది ఇవ్వాళ పోలీసుకు ఈ సమస్యమీద అధికారం వప్పగించినట్లయితే అసలు సమస్య పరిష్కరింపబడకపోగా వారి అక్రమ ఆదాయం, సంపాదన తీవ్రంగా పెరిగిపోతాయని ప్రతిపక్ష సభ్యుడు చెప్పడం జరిగింది ప్రభుత్వ పక్షంనుండి కూడా ఒక మహిళ ఆ ప్రకారమే చెప్పడం జరిగింది పోలీసు ప్రభుత్వంలో ఒక భాగం పోలీసునే అనుమానించినట్లయితే ప్రభుత్వాన్ని కూలదోయడం అవుతుంది సోషల్ సర్వీసువారికి ( Social Service ) ఈ బాధ్యత వప్పగించాలంటున్నారు గాని పూర్తిగా పోలీసుకు వప్పగించకూడదని అంటే ప్రభుత్వానికి ఏదో మోసము తీసుకువచ్చి ఏదో చేయబోతున్నారని ప్రభుత్వ పక్ష సభ్యులొకరు అనడం జరుగుతోంది

ఇవ్వాళ్ళ ప్రభుత్వంలో పోలీసు ఒక భాగమే కాని అట్టి పోలీసుద్వారా పరిష్కరింపబడు తున్న సమస్యలు ఏవిధంగా ఉంటున్నాయో చూచినట్లయితే అవి సమాజాన్ని ఉద్ధరించడంకంటే తప్పుదు త్రోవలో తీసుకుపోవడం జరుగుతోందని, తెలంగాణాలో కమ్యూనిస్టు నిర్మూలనా పేరుతో స్త్రీలను ఏ విధముగా అవమానపరచింది ఒక మహిళాసభ్యురాలు చెప్పింది ప్రివెంటివ్ డిటెన్షన్ (Preventive Detention) చట్టాన్నిగురించి పార్లమెంటులో ప్రధానమంత్రి నెహ్రూ సమాధానము చెబుతూ ఆ చట్టము తెలంగాణాలో పొరపాటుగా ఉపయోగింపబడిందని, దానికి పోలీసు ఉద్యోగుల అనాలోచిత నిరంకుశ చర్యలే కారణమని ఒప్పుకుంటూ దానికి అనేక కారణాలు కూడా వెల్లడి చేశారు అంటే ఒకటి స్పష్టము అవుతోంది ఎవరైతే అధికారమును అక్రమము చేసుకొని అధికార గర్వముతో ప్రవర్తిస్తారో, వారికి ఇటువంటి చట్టాలను వప్పగించినట్లయితే సమాజము సరియైన త్రోవను పడకపోగా, ఇంకా చెడుత్రోవను దిగజారి పోతుందని తెలుసు కోవాలి ఇవ్వాళ్టి సమాజాన్ని సంస్కరించు రీతిగా చట్టాన్ని సైంటిఫిక్ (Scientific)

దృక్పథములో చేయుటకు మేము ఇచ్చట కూర్చొలేదు ఏదో ఒక చట్టాన్ని చేయడానికిమాత్రమే కూర్చున్నాము—అంటే చాలదు వెనుకటి పరిస్థితులను దృష్టిలో పెట్టుకొని సైంటిఫిక్ గా సమాజాన్ని అభివృద్ధి పరచు రీతిగా చేయాలి సమాజాభివృద్ధికి నూతన పద్ధతులద్వారా చట్టాలను నిర్మించాలంటే, నిరంకుశ ప్రభుత్వముచే నిర్మింపబడిన ఎన్ని రాజీరాక్ చట్టాన్ని కలక్రిందులు చేయాలని, అది సాధ్యపడదని చెప్పడం జరిగింది పాతచట్టాలను మార్చవలసిన బాధ్యత మనమీద ఉంది వాటిని సవరించుటకే మనకు ప్రజలు ఓట్లనిచ్చి పంపారు కాని పాతచట్టములను రద్దు పరచకుండా వాటి హద్దులలోనే కొత్తచట్టాలను చేస్తామంటే సరిపోదు పాతచట్టాల స్థానే నూతన ప్రజాస్వామిక చట్టాలను నిర్మించడం అవసరం ప్రజలు కష్టాలను దూరంచేయడానికి సమస్యలను పరిష్కరించడానికి గాను ఒక్క నిరంకుశ ప్రభువుకు బదులు ౧౩౫ మంది ప్రజా ప్రతినిధులను ఎన్నుకొని ఇక్కడకు పంపారు గాని ఈనాడు జరుగుచున్న ఘోరమేమిటి? ఎన్నికలకాలంలో మనము ప్రజలకు ఏమి చెప్పాము? మన సమాజాన్ని అభివృద్ధిపరచుకొనుటకు పాత చట్టాలను సవరిస్తామన్నాము

مسٹر اسپیکر ۔ اگر آپ چاہتے ہیں کہ ایوان کے ہوم ممبر آپ کی تقریر کا جواب دیں وہ اپنی بھاشا میں تقریر کیجئے جو سب کی سمجھ میں آئے ۔

شری کے ۔ ایل ۔ نرسمہا راؤ ۔ میں اردو میں کچھ بول سکتا ہوں لیکن اپنے خیالات کا اظہار اچھی طرح نہیں کر سکتا ۔

مسٹر اسپیکر ۔ اچھی تقریر کرنا ضروری نہیں ہے ۔

శ్రీ కె యల్ నరసింహారావు

అయితే ఈ స్థితిలో చూడవలసినదేమంటే పాత చట్టాలను మార్చడానికి ప్రజల సమస్యలను పరిష్కరించ డానికి మనము ఇక్కడకు వచ్చామనేది దృష్టిలో పెట్టుకోవాలి ఈ చట్టానికి ప్రతిపక్షం తరపున సైంటిఫిక్ పద్ధతి చూపించబడ లేదన్నారు గాని సైంటిఫిక్ పద్ధతి చూపించ బడింది ఇవాళ్ళ మన పొరుగు దేశం చైనాలో ఈ సమస్యను పరిష్కరింప బూనుకొన్నప్పుడు ఏ పద్ధతి అవలంభించాడు? అక్కడ ఆ పద్ధతి ఏ విధంగా అములు లోనికి వచ్చింది? ఏ విధంగా వ్యభిచార వృత్తి తొందరగా తగ్గిపోతోంది? అనునది స్పష్టంగా నిదర్శనాలద్వారా చూప బడింది గాని దానిని అర్థము చేసుకొనుటకు ప్రయత్నించ కుండా సైంటిఫిక్ పద్ధతి మాకు చూపించ లేదు—లేదా సైంటిఫిక్ పద్ధతిగా పరిష్కారము చేయుటకు పూనుకొన్నట్లయితే వెనుకటి చట్టాలు అడ్డుకొంటాయి—అందుచేత పాత పద్ధతులలో పోవాలనుకొనుట పొరపాటు ఒక సరియైన పద్ధతిలో దేశాన్ని అభ్యుదయ మార్గములో పెట్టే పద్ధతులలో చట్టాలను నిర్మింప బూనుకొనుట మంచిది కొంతమంది ఏమంటున్నారంటే, ఈ చట్టంలో పోలీసుకు ఎక్కువ బాధ్యత వప్పగించబడ లేదు—పోలీసు అంటే అదొక దృక్పథంలో చూస్తారే గాని పోలీసుకు అధికారము లేదు ౫వ సెక్షన్‌లో ఇట్లాఉంది ౧౫వ సెక్షన్‌లో ఇట్లాఉంది అన్నారు ౧౫వ సెక్షన్‌లో ఏముంది? మన హైదరాబాదు సంస్థానములోని క్రియిత్ఖానాల చట్టము నాధారము చేసుకొని ఈ చట్టానికి సంబంధించిన పేరుగ్రాఫులను సంస్కరిస్తారట సమాజములోని లోప భూయిష్టమైన ఆర్థిక

పరిస్థితులు కారణంగా తప్పనిసరి పరిస్థితులలో నేరము చేసిన ఎపిల్లలను బహిష్కరించ డానికి మనదగ్గర ఒక చట్టము ఉండి గాని జరుగుచున్నదేమిటి? లక్ష కొల నేరస్థులను సెంట్రల్ జైళ్ళలో పెట్టి మానసికంగా కృంగ తీస్తున్నారు వారికి చెడు పద్ధతులు ఈ రూపంలో బోధింప బడుతున్నవి ఆదేవిధంగా వీరిని కూడా బహిష్కరిస్తారట పిల్లవాళ్ళను బహిష్కరించె పద్ధతి ఏమిటి? వారు మంచి మార్గాన పడే పాఠాన్ని నేర్పు తున్నారా?—అని మనం పరిశీలించే పక్షం అటువంటిది ఏదీ జరుగక పోగా ఇంకా హీన స్థితికి దిగజారినారు—అనునది స్పష్టంగాలదు దీనికి కారణం పరిష్కారాధికారము పోలీసు చేతులలో పెట్టడమే ననేది తెలుసుకోవడం అవసరం అటువంటప్పుడు ఈ చట్టము ద్వారా నేరస్థులను బాగు పరుస్తామని చెప్పుకోవడం సరికాదు కాబట్టి దీనిని ప్రజా సమస్యగా తీసుకొని ప్రజాస్వామిక పద్ధతులలో పరిష్కరించ డానికి పూనుకొంటే బాగుంటుందని అట్లా చేయుటకు గౌరవ మంత్రిగారు ప్రయత్నిస్తారని ఆశిస్తున్నాను

. श्री शिवराम मुक्ताजी पानसवळ (माजलगाव) अध्यक्ष महाराज आता पर्यंत यच निर निराळ विचार मांडण्यात आले त्या मध्य या बिला बाबत प्रामुख्यान चार पाच विचार मांडण्यात आले आहेत पहिला मुद्दा असा की पोलिसला ज अधिकार देण्यास आले आहेत त्याचा पोलिसकडून दुरूपयोग होण्याचा संभव आहे दुसरा मुद्दा असा की ज्या स्त्रिया अनैतिक काम करताना सापड तील त्यानाच फक्त शिक्षा देण्यात यथील आणि पुरुषाना देण्यात यणार नाही तिसरी सूचना अनैतिक काम करताना सापडलेल्या स्त्रिया मध्य ज्या सुधारणा करावयाच्या आहेत त्या बाबतच्या योजना संबधी आहे चौथा मुद्दा असा आहे की अक बिनसरकारी कमिटी बनविण्यात यावी अशा या पाच गोष्टी आहेत पण मला असे वाटते की यामध्य ज्या काही सुधारणा अभिप्रत आहेत त्या फक्त काही मर्यादिपर्यंत बरोबर आहेत आणि त्या दृष्टीन कायद्यात काही सुधारणा करणे हि आवश्यक आहे

अशा प्रकारे पाहिले तर मला असे वाटते कीया बिलावर प्रामुख्यान जी चर्चा झाली ती पोलिस ला ज्यास्त अधिकार देण्यात आले आहेत या समजुतीनच झाली पोलिसच्या अधिकारावर नियत्रण ठवण आवश्यक आहे यातशका नाही, पण पोलिसला अधिकार वगळून चालणार नाही असे मला वाटते पोलिस कडून अत्याचार होऊ नय आणि त्यानी आपल्या अधिकाराचा दुरुपयोग करू नय म्हणून या बिलातील १७ व्या कलमात तरतूद केली आहे अशा प्रकारे पोलिस बाबत ज निरनिराळ आक्षेप घण्यात आले त्या करिता या बिलात ५ १५ आणि १७ ही कलमे घातली आहेत या कलमाचा विचार केला तर पोलिसकडून अत्याचार किंवा अधिकाराचा दुरुपयोग होणार नाही असे मला वाटते

दुसरा आक्षप घण्यात आला तो असा की गुन्हा करणा या फक्त स्त्रियानाच शिक्षा होते, आणि पुरुषाना शिक्षा देण्यात यत नाही पण मला वाटते हे म्हणण चुकीचे आहे यात खालील प्रमाणे स्पष्ट प्रोव्हिजन आहे

10 (*b*) "in or upon any premises with intent that she may have sexual intercourse with any man other than her

* Confirmation not received

lawful husband shall be punished with imprisonment which may extend to two years or with fine which may extend to one thousand rupees or with both

तसेच कलम १० वेदील त्या सबधीच आहे त्यांत असे म्हटले आहे की फक्त आमच्या आया बहिणीनाच शिक्षा व्हावी अुलट पक्षी त्यास सांगितले आहे की त्याचे योग्य ते सरक्षण व्हावे माझ्यामते वरील सब सूचनामध्ये अक सूचना ग्राह्य आहे ती म्हणजे बिनसरकारी समासदाची कमिटी वनविण्याविषयीची या गोष्टीची अत्यत जरूरी आहे माझी अिच्छा अशी आहे की या बिनसरकारी कमिटीमध्ये स्त्रियाचा भरणा ज्यास्त असावा आणि त्याना पोलिसवर सुपरव्हिजनचा ( Supervision ) अधिकार असावा अयह करण अत्यत आवश्यक आहे आता पयत चर्चिल्या गलेल्या मुद्यातील ज्य काही चागल्या गोष्टी आहेत त्याचा बिलात समावेश केला तर हे बिल अधिक अुपयुक्त होअील असे मला वाटते

شری بی ڈی دیسمکھ جو بل هاوس کے سامنے پیش ہوا ہے اس کے متعلق اپنے
خیالات هاوس کے سامنے رکھنے سے پہلے میں یہ کہونگا کہ هاوس میں کوئی ا ر ل م
ایسا نہیں جو اس بل کو ویلکم ( Welcome ) نہ کرے لیکن ہمیں جو ای
مطلب نظر ہے دیکھنا ہے کہ جس مقصد کے تحت یہ بل لایا جا رہا ہے وہ مقصد اس سے
پورا ہوسکتا ہے یا نہیں ہمیں یہ دیکھنا ہے کہ جس برائی کو دور کرنے کے لیے یہ بل
لایا جارہا ہے اس بل سے حقیقتاً وہ برائی دور ہوگی بھی یا نہیں اس لحاظ سے میں یہ
کہونگا کہ اس بل میں جو منظور کرنے جا رہے ہیں حکومت یہ دیکھے کہ وہ واقعی طور پر بالکل صحیح ہے
بہت سے ممبر ی حضرات نے اس کو تسلیم کیا کہ محض قانون سازی سے سماج
کی برائی دور نہیں کی جا سکتی ہاں قانون کا ایک راستہ ہے ا ایسے وہ اختیار کیا
جا سکتا ہے لیکن جو اختلاف پیدا ہورہا ہے وہ اپروچ ( Approach ) کے
طریقے سے متعلق ہے ہمارے ملک میں قانون سازی کے موقع پر الگ طریقہ سے غور کیا
جاتا ہے جس ہیومنسٹک اور ہیومن اپروچ ( Human Approach ) کی جانب
آنریبل ممبر حضور نگر نے اشارہ کیا ہے وہ ایک صحیح راستہ ہے ہمیں اسے ضرور
اختیار کرنا چاہیے ہمارے ملک میں قانون بنانے کا جو طریقہ ہے ہمیں اس میں تبدیلی
کرنے کی ضرورت ہے ا ے هاوس کے سامنے ایک آنریبل ممبر نے ہیومنسٹک اپروچ کے
نام سے اس میں تبدیلی کرنے کی ضرورت کا اظہار کیا ۔

دوسری چیز جو میں عرض کرنا چاہتا ہوں وہ یہ ہے کہ اس بل کی کسی بے معالعت
نہیں کی ہم سب اسے ویلکم کرتے ہیں لیکن میں یہ کہونگا کہ سکشن (٥) میں جو
اختیارات ہیں وہ بہت احتیاط اور ہراکت سے پولیس کو منتقل کردیے گئے ہیں اس پر
کنٹرول کرنے کا اختیار مجسٹریٹ کے ہاتھ میں دیا گیا ہے اس سکشن میں یہ لکھا
ہے کہ مجسٹریٹ کی ہدایت سے ہی کوئی کارروائی کی جا سکتی ہے لیکن ہم دیکھتے ہیں کہ
سکشن (٥) سب کلاز (٢) میں پورے اختیارات پولیس کو دیے گئے ہیں یہ سب انسپکٹر

کو یہ اختیار ہے کہ وہ بلا کسی وارنٹ کے کسی بھی گھر میں گھس سکتا ہے اور اسکے
لیے اسکو مجسٹریٹ سے وارنٹ کی ضرورت نہیں۔ یہ تصور کیا جارہا ہے کہ اس کا عمل
سکشن (۵) کی ہی روشنی میں ہوگا۔ مگر یہ ایک خطرناک اختیار ہے۔ یہ استعمال ہے کہ
سماج کی مستورات پر اسکو ایک بڑا دھبہ تصور کیا جاسکتا ہے۔ اس لحاظ سے میں یہ
کہونگا کہ قانون کی جو اسپرٹ ( Spirit ) ہے وہ دفعہ (۵) کے اختیارات
کی وجہ سے ختم ہوجاتی ہے۔ آنریبل ہوم منسٹر اپنے جواب میں اسکی وضاحت کریں تو
مناسب ہے۔

دوسری جو چیز کی طرف ایک اور آنریبل ممبر نے بھی اشارہ کیا یہ ہے کہ کمسن
لڑکیوں کی اصلاح اور ان کے اعمال کے انسداد کے لیے انہیں ایک جگہ سے نکال کر دوسرے
وحشیانہ ماحول میں رکھنے کی ضرورت ہے۔ میں یہ کہونگا کہ اصلاح اسی وقت ہی ہوسکتی
ہے جبکہ ایسی لڑکیوں کو کسی اچھی جگہ میں رکھا جائے نہ کہ ایسی جگہ جس طرح وحوانوں
کے مابین ہوتا ہے۔ اگر انہیں قانون کے تحت میں بند کرکے اصلاح کی کوشش کی
جائے تو اس طرح انکی اصلاح نہ ہوسکے گی۔ اس لحاظ سے میں یہ کہونگا کہ سکشن (۱۲)
میں جیل کے قواعد اختیار کرنے کا جو اختیار دیا گیا ہے اس پر ہمیں اچھی طرح سے غور
کرنے کی ضرورت ہے۔ میری یہ رائے ہے کہ جب تک اس کے لیے میں سوشیل اداروں
اور مستورات کی سوسائٹیوں کا تعاون حاصل نہ کیا جائے حقیقی اصلاح ناممکن ہے۔ ہم
دیکھتے ہیں کہ بہت سے تعزیری جرائم عمل میں آتے ہیں لیکن جب تک سماجی
طور پر انکی اصلاح نہ ہو انکا انسداد ناممکن ہے۔ آنریبل منسٹر صاحب نے کہا کہ ہمارے
یہاں جو قوانین نافذ کیے جارہے ہیں وہ ایسے ہیں جیسے آج بھی مدراس کلکتہ اور
دیگر مقامات پر کامیاب ثابت ہوچکے ہیں۔ یہ انکی ذاتی رائے ہے۔ لیکن میں یہ کہونگا
کہ یہ جرائم اب بھی ان صوبوں میں باقی ہیں۔ محض قواعد و قوانین بنانے سے
یہ برائیاں کبھی آسان دور نہیں ہوسکتیں۔ یہ ایسا ہی ہے جیسا کہ کسی پھوڑے پر اوپر
سے دوا لگاکر مرہم پٹی کردی جائے۔ اس میں شک نہیں کہ اس سے تھوڑا ظاہری
طور پر ٹھیک معلوم ہوتا ہے لیکن جسم کی اندرونی اصلاح نہیں ہوتی۔ ہم دیکھتے ہیں
کہ ہمارے یہاں پرانی ٹریس ( Prostitution ) کی بات نہیں کی
گئی ہے۔ رنڈی بازی کے قواعد جب تک نافذ ہیں لاکھوں جاہل کم عمر مستورات یہ
پیشہ انجام دے سکتی ہیں۔ پھر ہم کیسے تصور کرسکتے ہیں کہ گورنمنٹ یہ برائی دور
کر رہی ہے؟ ہاں یہ ممکن ہے کہ اس قانون سے تھوڑی بہت روک تھام ہو جائے
لیکن میں کہونگا کہ اس سے کیا ہوسکتا ہے؟ ہمیں سماجی طور پر اصلاح کرنے کی
جانب غور کرنا ہے۔

ان حالات کے ساتھ میں یہ عرض کرونگا کہ میں اور میری پارٹی اس بل کو ویلکم
کرتے ہیں مگر اس میں ایسی ترمیمات چاہتے ہیں کہ یہ بل حقیقی طور پر ثابت ہو۔

کا طریقہ جاتا ہے اور اس کو گرفتار کرنے کا اختیار اس کو ہے یہ ہو سکتا ہے کہ
جو پولیس ہے وہ کرپٹ ( Corrupt ) ہو میں سمجھتی ہوں کہ یہ
انفرادی مسئلہ ہے یہ ہو سکتا ہے کہ ایک عہدہ دار پولیس اچھا ہو اور دوسرا اچھا نہ
ہو ایک بالکل انفرادی چیز کا مسئلہ ہے جس سے قانون پر کوئی اثر نہیں پڑ
بہرحال ۱۸ سال سے کم عمر لڑکی کی بہتری کے لئے یہ اختیار دیا گیا ہے کہ اس کو
برانتھل ہاؤس سے نکال کرنے کے بعد اس کو جیل میں رکھا جائے یا پولیس کے اس
رکھا جائے یا ویجی لنس ہوم ( Vigilance Home ) میں رکھا جائے جس کی
تعریف اس طرح کی گئی ہے

Vigilance Home means a collective institution established or recognised by the Government in which women are detained in pursuance of this Act and given such training and instruction and subjected to such disciplinary and moral influences as will conduce to their reformation and the prevention of offences under this Act

ان تمام باتوں کے کہنے کی ضرورت اس وجہ سے لاحق ہوئی کہ بہت سی لڑکیاں
اور عورتیں جو برانتھل سے نکالی گئی ہیں ان کو سماج اچھی نظر سے نہیں دیکھتا اور نہ
انہیں کسی مکان میں جگہ دیتا ہے انہیں پھر کہاں رکھا جانا چاہئے ان کے متعلق
کیا طریقہ عمل اختیار کرنا چاہئے یہیں ویجی لنس ہوم میں ہی رکھا جانا چاہئے
یہ ہیں وہ اغراض و مقاصد جس کی وجہ سے بل لایا جا رہا ہے میں سمجھتی ہوں کہ
جب یہ بل سلیکٹ کمیٹی میں ترمیم لانا چاہتے ہیں لیکن جب وہ ترمیم لانے کی غرض
سے بل کی اسٹڈی کریں گے اس ترمیم کرنے کا انہیں کافی موقع ملے گا اور وہ خیال
کریں گے کہ یہ بل کافی غور و خوض کے بعد ہی لایا گیا ہے

شریمتی معصومہ بیگم (شاہ علی بنڈہ) مسٹر اسپیکر سر اس موقع پر میں عرض
کرنا چاہتی ہوں کہ ۶ سال ہوئے ویمن اسوسی ایشن کی طرف سے ہم نے ایک ویجی لنس
کمیٹی قائم کی تھی اور اس کے بعد ایک ویجی لنس ہوم بھی کھولا گیا تھا لیکن ویجی لنس
( Vigilance ) کے نام پر اعتراضات کئے گئے اور اس نام کے بجائے پروٹکشن
ہوم ( Protection Home ) کا نام دیا ہوا رکھا گیا ہے یہ نام
یعنی پروٹکشن ہوم دیا جائے میں نہ سمجھتی ہوں کہ اس بل میں اسے بدلنے کی
ضرورت ہی نہ تھی لیکن اس پر

مسٹر اسپیکر منسٹر صاحبہ نے جواب دیا ہے اس لئے اس پر اب بحث نہیں ہوسکتی

*Mr Speaker* The Question is

That L A Bill No XXX, a Bill for the suppression of brothels and immoral traffic, be read a first time

The Motion was adopted

